پرچہ نمبر ۱

عالیہ سال اول

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الاختبار التکمیلی تحت إشراف **تنظیم المدارس** لأہل السنۃ باکستان

الشھادۃ العالیۃ "السنۃ الأولیٰ" للطالبات الموافق سنۃ ۱۴۳۸ھ 2016ء

الوقت المحدد: ثلث ساعات | پہلا پرچہ: تفسیر وعلوم القرآن | مجموع الأرقام: ۱۰۰

قسم اول سے دو، جبکہ قسم ثانی سے کوئی ایک سوال حل کریں۔

## القسم الاول ـــــ تفسیر

سوال نمبر 1:۔ ولا یاتل یحلف اولوا الفضل أی اصحٰب الغنی منکم والسعۃ أن لا یؤتوا أولی القربی والمسٰکین والمھاجرین فی اللہ

(۱) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ وتشریح سپرد قلم کریں۔ ۱۵

(۲) تفسیر جلالین کی روشنی میں آیت کریمہ کا شان نزول تفصیلاً تحریر کریں۔ ۲۰

سوال نمبر 2:۔ وقل للمؤمنٰت یغضضن من أبصارھن عما لا یحل لھن نظرہ ویحفظن فروجھن عما لا یحل فعلہ بھا ولا یبدین یظھرن زینتھن الا ما ظھر منھا وھو الوجہ والکفان

(۱) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں۔ ۱۵

(۲) شرعاً چہرے اور ہاتھوں کا پردہ لازم ہے یا نہیں؟ اپنا مؤقف بیان کرنے کے بعد مفسر علیہ الرحمہ کے مذہب کی نشاندہی کریں۔ ۲۰

سوال نمبر 3:۔ وقدمنا عمدنا الی ما عملوا من عمل من الخیر کصدقۃ وصلۃ رحم وقری ضیف واغاثۃ ملھوف فی الدنیا فجعلنہ ھباء منثورا ٥

(۱) کلام باری وکلام مفسر پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں۔ ۱۵

(۲) غیر مسلم کو اسکے اچھے کاموں کا بدلہ ملتا ہے یا مطلقاً نہیں ملتا؟ تفصیلاً تحریر کریں، نیز مفسر نے "ھباء منثورا" کی جو تفسیر کی ہے وہ نقل کریں۔ ۲۰

## القسم الثانی ـــ علوم القرآن

سوال نمبر 4:۔ (۱) "ولی" کی تعریف کرنے کے بعد بتائیں کہ قرآن مجید میں یہ لفظ کتنے معانی میں استعمال ہوا ہے؟ ان میں سے دو معانی مع آیات مبارکہ زینت قرطاس کریں۔ ۱۵

(۲) عبادت کا لغوی واصطلاحی معنی بیان کرنے کے بعد عبادت واطاعت میں فرق کی وضاحت کریں۔ ۱۵

سوال نمبر 5:۔ (۱) کیا مردے سنتے ہیں اور زندوں کی مدد کرتے ہیں؟ اپنا مؤقف دلائل سے ثابت کریں۔ ۱۵

(۲) تعویذ، دم، جھاڑ پھونک کے جواز پر قرآن مجید سے دلائل سپرد قلم کریں۔ ۱۵

پرچہ نمبر 2

عالیہ سال اول

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الاختبار التکمیلی تحت إشراف **تنظیم المدارس** لأہل السنة باکستان

الشهادة العالية "السنة الأولى" للطالبات الموافق سنة ١٤٣٨ھ 2016ء

الوقت المحدد: ثلث ساعات | دوسرا پرچہ: حدیث واصول حدیث | مجموع الأرقام: ١٠٠

پہلا اور آخری سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

**القسم الاول ـــ حدیث شریف**

سوال نمبر 1:۔ عن أبی موسی الاشعری رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ ﷺ ثلثة لهم اجران رجل من اهل الكتب أمن بنبيه وأمن بمحمد والعبد المملوک اذا ادی حق اللہ وحق موالیه ورجل عنده امة يطأها فادبها فاحسن تاديبها وعلمها فاحسن تعليمها ثم اعتقها فتزوجها فله اجران

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں۔ ١٠

(۲) تشریح اس انداز سے کریں کہ خط کشیدہ قیود کے فوائد کی وضاحت ہو جائے۔ ٢٠

سوال نمبر 2:۔ عن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ ﷺ من سئل عن علم علمه ثم كتمه الجم يوم القيمة بلجام من نار

(۱) حدیث کا ترجمہ سپرد قلم کریں۔ ١٠

(۲) علم سے مراد ہر قسم کا علم ہے یا کوئی خاص علم؟ نیز خط کشیدہ کی وجہ قلمبند کریں۔ ١٠

سوال نمبر 3:۔ عن ابی موسی قال قال رسول اللہ ﷺ اطعموا الجائع وعودوا المريض وفكوا العانی

(۱) ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغے حل کریں۔ ١٠

(۲) بھوکے کو کھانا کھلانا کب سنت، کب فرض کفایہ اور کب فرض عین ہوتا ہے؟ وضاحت کریں۔ ١٠

سوال نمبر 4:۔ عن أنس قال قال رسول اللہ ﷺ ان لكل شيء قلبا وقلب القرأن يس ومن قرأ يس كتب اللہ له بقراءتها قراءة القرأن عشر مرات

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں۔ ١٠

(۲) سورۂ یٰسین شریف کے فضیلت میں وارد ہونے والی کوئی دو احادیث مبارکہ اور اس سورۃ کے مزید کوئی دو نام تحریر کریں۔ ١٠

**القسم الثانی ـــ اصول حدیث**

سوال نمبر 5:۔ کوئی سے دو اجزاء کا جواب تحریر کریں۔

(۱) حدیث، خبر اور اثر میں اگر کوئی فرق ہو تو اسکی وضاحت کریں۔ ١٥

(۲) مرفوع صریحی کی قسموں کے صرف نام لکھ کر مرفوع حکمی کی وضاحت سپرد قلم کریں۔ ١٥

(۳) درج ذیل میں سے کسی تین اصطلاحات کی تعریفات قلمبند کریں۔ ١٥

تدلیس ، شاذ ، شاہد ، متفق علیہ ، مستدرک

پرچہ نمبر 3

عالیہ سال اول

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الاختبار التکمیلی تحت إشراف **تنظیم المدارس** لأہل السنۃ باکستان

الشھادۃ العالیۃ "السنۃ الأولٰی" للطالبات الموافق سنۃ ۱۴۳۸ھ 2016ء

الوقت المحدد: ثلث ساعات | تیسرا پرچہ: عقائد | مجموع الأرقام: ۱۰۰

سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1:۔(۱) تقدیر کے بارے میں عقیدہ بیان کرنے کے بعد بتائیں کہ تقدیر کے منکر کے بارے میں کیا حکم ہے؟ ۱۷

(۲) تقدیر کی کتنی اور کون کونسی قسمیں ہیں؟ ہر ایک کی وضاحت سپرد قلم کریں۔ ۱۷

سوال نمبر 2:۔(۱) معجزہ، ارہاص، کرامت، اور استدراج کی تعریف تحریر کریں۔ ۱۷

(۲) ''حضور اقدس ﷺ کی تعظیم ایمان کے بعد ہر فرض سے مقدم ہے''۔ آپ اس عقیدے کو دلائل سے ثابت کریں۔ ۱۶

سوال نمبر 3:۔(۱) ملائکہ اور جن میں سے ہر ایک کی تخلیق کس چیز سے ہوئی؟ نیز ان دونوں کے بارے میں عقیدہ لکھیں۔ ۱۷

(۲) حساب کے بارے میں عقیدہ بیان کریں نیز حساب کی کیفیات تفصیلاً تحریر کریں۔ ۱۶

سوال نمبر 4:۔(۱) قادیانیوں کے کفریات اور رافضیوں کے عقائد سپرد قلم کریں۔ ۱۷

(۲) کیا طریقت، شریعت کے منافی ہے؟ آیا شریعت کی پاسداری کے بغیر کوئی ولی بن سکتا ہے؟ اپنا جواب دلائل سے مزین کر کے زینت قرطاس کریں۔ ۱۶

عالیہ سال اول

پرچہ نمبر ۵

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الاختبار التکمیلی تحت إشراف **تنظیم المدارس** لأہل السنۃ باکستان

الشهادة العالية "السنة الأولٰى" للطالبات الموافق سنة ۱۴۳۸ھ 2016ء

---

الوقت المحدد: ثلث ساعات | چوتھا پرچہ: فقہ واصول فقہ | مجموع الأرقام: ۱۰۰

---

نوٹ:۔ دونوں قسموں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

## القسم الاول ـــــ فقہ

**سوال نمبر1:**۔ ومن باع صبرة طعام كل قفيز بدرهم جاز البيع فی قفيز واحد عند ابی حنيفة رحمہ اللہ وبطل فی الباقی الا أن يسمى جملة قفزانها وقال ابو يوسف ومحمد يصح فی الوجهين

(۱) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کرنے کے بعد مسئلہ کی وضاحت اس طرح کریں کہ اختلاف ائمہ واضح ہو جائے۔ ۲۰

(۲) ایک آدمی نے بکریوں کا ریوڑ فروخت کیا، (اس طرح کہ ہر بکری ایک درہم کے بدلے میں) اس بیع کا حکم بیان کریں۔ ۱۰

**سوال نمبر2:**۔ من اشترى ثوبا على أن يقطعه البائع ويخيطه قميصا او قباء او نعلا على أن يحذوها أو يشركها فالبيع فاسد۔

(۱) عبارت کا ترجمہ وتشریح سپرد قلم کریں نیز بیع فاسد کی تعریف بیان کریں۔ ۲۰

(۲) شراب، خنزیر، ہوا میں اڑتے ہوئے پرندے کی بیع کے بارے میں شرعاً کیا حکم ہے؟ وضاحت کریں۔ ۱۰

**سوال نمبر3:**۔ المرابحة نقل ما ملكه بالعقد الاول بالثمن الاول مع زيادة ربح والتولية نقل ما ملكه بالعقد الاول بالثمن الاول من غير زيادة ربح

(۱) عبارت کا ترجمہ وتشریح کریں نیز بتائیں کہ مرابحہ میں مشتری اگر خیانت پر مطلع ہو جائے تو امام صاحب کے نزدیک اسے خیار حاصل ہوگا یا نہیں؟ ۲۰

(۲) بیع سلم اور بیع صرف میں سے ہر ایک تعریف سپرد قلم کریں۔ ۱۰

## القسم الثانی ـــــ اصول فقہ

**سوال نمبر4:**۔ کتاب اللہ کے مطلق پر عمل کرنا ممکن ہو تو خبر واحد یا قیاس کے ذریعے اس پر زیادتی کرنا جائز ہے یا نہیں؟ مع امثلہ اپنا جواب لکھیں۔ ۲۰

**سوال نمبر5:**۔ امر مطلق لزوم ووجوب کا تقاضا کرتا ہے یا نہیں؟ مثال دے کر وضاحت کریں۔ ۲۰

**سوال نمبر6:**۔ درج ذیل میں سے کسی چار اصطلاحات کی تعریفات قلمبند کریں،

کتاب اللہ، عبارۃ النص، امر، اداءِ کامل، حدیث مشہور ۲۰

عالیہ سال اول

پرچہ نمبر 5

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الاختبار التکمیلی تحت إشراف **تنظیم المدارس** لأہل السنة باکستان

الشهادة العالية "السنة الأولى" للطالبات الموافق سنة ۱۴۳۸ھ 2016ء

الوقت المحدد: ثلث ساعات | **پانچواں پرچہ: عربی ادب** | مجموع الأرقام: ۱۰۰

نوٹ:۔ دونوں قسموں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

## القسم الاول ـــــ قصیدہ بردہ شریف

سوال نمبر 1:۔ والنفس كالطفل ان تهمله شب على حب الرضاع وان تفطمه ينفطم

كم حسنت لذة للمرء قاتلة من حيث لم يدر أن السم في الدسم

مذکورہ بالا اشعار کا ترجمہ کریں اور درج ذیل الفاظ کے معانی تحریر کریں۔ ۲۵

جوع، شبع، لم يدانوه

سوال نمبر 2:۔ درج ذیل اشعار کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغے حل کریں۔ ۲۵

محمد سيد الكونين والثقلين والفريقين من عرب ومن عجم

هو الحبيب الذى ترجى شفاعته لكل هول من الاهوال مقتحم

سوال نمبر 3:۔ درج ذیل اشعار پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں۔ ۲۵

يا اكرم الخلق مالى من الوذبه سواك عند حلول الحادث العمم

فان من جودك الدنيا وضرتها ومن علومك علم اللوح والقلم

## القسم الثانی ـــــ مقامات

سوال نمبر 4:۔ مقامات حریری کے مصنف کے حالات زندگی اور مقامہ اولی کا خلاصہ تحریر کریں۔ ۲۵

سوال نمبر 5:۔ فسمعته يقول حين خب في مجاله وهدرت شقاشق ارتجاله ايها السادر في غلوائه السادل ثوب خيلائه الجامع في جهالاته الجانح الى خزعبلاته

مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغے حل کریں۔ ۲۵

سوال نمبر 6:۔ فانساب فيها على غرارة فامهلته ريثما خلع نعليه وغسل رجليه ثم هجمت عليه وجودته مثافنا للتلميذ على خبز سميذ وجدى حنيذ وقبالتهما خابية نبيذ۔

مذکورہ عبارت کا ترجمہ اور تشریح تحریر کریں۔ ۲۵

پرچہ نمبر 6

عالیہ سال اول

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الاختبار التکمیلی تحت إشراف **تنظیم المدارس** لأہل السنۃ باکستان

الشہادۃ العالیۃ "السنۃ الأولیٰ" للطالبات الموافق سنۃ ۱۴۳۸ھ 2016ء

الوقت المحدد: ثلث ساعات | چھٹا پرچہ: بلاغت | مجموع الأرقام: ۱۰۰

سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1:۔(۱) فصاحت کلام کیلئے جن چیزوں سے خالی ہونا ضروری ہوتا ہے آپ ان کی وضاحت مثالیں دے کر سپرد قلم کریں۔ ۱۵

(۲) مقتضائے حال اور اعتبار مناسب کی تشریح وتوضیح تحریر کریں۔ ۱۰

(۳) بلاغت متکلم کی تعریف کرنے کے بعد بتائیں کہ بلاغت کیلئے ضروری امور کون سے ہیں؟ ۱۵

سوال نمبر 2:۔(۱) صدق خبر اور کذب خبر کی تشریح کریں نیز محکوم علیہ اور محکوم بہ کی وضاحت تحریر کریں۔ ۱۵

(۲) امر کے صیغے کتنے معانی میں استعمال ہوتے ہیں آپ (طلب کے علاوہ) ان میں سے دو معانی مع امثلہ لکھیں۔ ۱۵

سوال نمبر 3:۔(۱) کلمات استفہام بعض اوقات دوسرے معانی میں استعمال ہوتے ہیں، آپ ان معانی کی تعداد لکھنے کے بعد ان میں سے کسی دو کا نام بمع مثال سپرد قلم کریں۔ ۱۵

(۲) تقدیم وتاخیر کی وضاحت کریں نیز تقدیم وتاخیر کے کوئی تین سبب مثالیں دے کر بیان کریں۔ ۱۵

سوال نمبر 4:۔ درج ذیل اصطلاحات میں سے کسی چھ کی تعریفات وامثلہ تحریر کریں۔ ۳۰

(۱) تنافر حروف (۲) غرابت (۳) منادیٰ (۴) عطف بیان (۵) بدل (۶) تشبیہ

(۷) جناس (۸) تشریع